ہر تاریخ پر توجہ دلانے کی اانالوجی دنیا کے کسی ضابطہ میں نہ ملیگی - بنیادی طور پر یہ اصول ہے کہ وہ خود ہر تاریخ پر حاضر رہیں اور یہ معزز رکن کا کام ہے کہ وہ گواہ حاضر کریں - ہاؤز آف کامنس کا کنونشن بھی یہی ہے - جب معزز رکن گواہ کو پیش کرتے ہیں تو پریولیج کمیٹی کا یہ کام رہتا ہے کہ جنکی شہادت پیش ہو اسکا نوٹ لیا جائے - چنانچہ ہوز آف کامنس میں آج تک صرف ایسے ہی دو کیسس ہیں جن میں دونوں مرتبہ یہی کہا گیا کہ ہم اس رپورٹ سے اگری ( Agree ) کرتے ہیں - اسکے بعد یہ کہنا کہ کراس اگزامنیشن کا موقع نہیں دیا گیا میں نہایت ہی ادب سے یہ عرض کرونگا کہ یہ صحیح نہیں ہے -

دوسری چیز ایک معزز رکن نے اپنی بحث میں یہ پیش کی ہے کہ :-

"On the basis of the findings given above the Committee is of the unanimous opinion that there is no case for any breach of privilege either of the house in general or any member in particular."

پہلے بھی یہ امنڈمنٹ عالیجناب کے ملاحظہ میں آیا تھا کہ " ان جنرل " ہاؤز کی ڈگنیٹی پر اسکا کیا اثر پڑتا ہے - موور سے یہ کہا گیا کہ اسکے آخری جملہ کو واپس لے لیں - اس جملہ کے واپس لینے سے آنریبل ممبر کا صرف یہی منشاء ظاہر ہوتا ہے کہ انکا اصل مقصد ہاؤز کی ڈگنیٹی سے ہے - اس پر کافی مباحث کئے گئے کہ کمیٹی کے شہادت لینے کے بعد اس قسم کے قابل اعتراض الفاظ ثابت نہیں ہوئے - شہادت سے پہلے اگر ایسا ہوتا تو کمیٹی میں اختلاف رائے ہوسکتا تھا اور ہم اس نتیجہ پر نہیں پہنچ سکتے تھے - اب باوجود اس کے کہ کمیٹی یونانی مس اوپینین رکھتی ہے یہ مطالبہ کہ پھر سے تحقیقات کروائی جائے درست نہیں اور بہت ممکن ہے کہ آپ دوسری کمیٹی بٹھائیں - تو میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ کیا آپ کمیٹی کے ممبرس سے یہ کہینگے کہ سابقہ رپورٹ میں آپ نے کہا ہے کہ ثابت نہیں ہوا لیکن اب کہئے کہ ثابت ہوا ہے - تو یہ پارلیمنٹری کنونشن تو کجا عام سوجھ بوجھ کے اعتبار سے بھی ایسا نہیں ہوسکتا - ہم نے بھجنگ ریڈی یا دوسری گواہوں کے بیانات سے جو نتیجہ اخذ کیا ہے وہ اپریسیشن آف ایویڈنس ( Appreciation of evidence ) کے جو اصول ہیں اس ٹچ اسٹون ( Touch stone ) کو استعمال کرکے یہ فیصلہ کیا ہے کہ یہ ثابت نہیں ہوا -

دوسرا پوائنٹ یہ کہا گیا تھا کہ " ان جنرل " ہاؤز کی ڈگنیٹی متاثر ہوئی ہے - صفحہ پانچ پر صاف طور پر یہ کہا گیا ہے کہ

"Having arrived at this conclusion with regard to the first point it becomes unnecessary to take into account the second point. But as the second point also attracted a lengthy

discussion at the Committee meetings, the committee deemed it desirable to include this point also in its report although it may be said to be purely academic on the acceptance of the report on the first point. The second point which the committee considered was whether the language alleged to have been used by the Sub-Inspector against Shri Muthayya amounts to a breach of privilege? In order to arrive at a correct conclusion on this question it is imperative in this connection to examine the privileges of the House or its members......"

اس سمبندھ میں میں نے کافی غور کیا ھے ۔ اس مسئلہ میں وضاحت کیلئے دو تین پوائنٹس ھاؤز کے سامنے رکھنا چاھتا ھوں ۔ وقفہ میں ایک دو آنریبل ممبرس نے مجھ سے اس بارے میں ڈسکس کیا ھے اور میں سمجھتا ھوں کہ کچھ غلط فہمی پیدا ھورھی ھے اسلئے یہ کہنا چاھتا ھوں کہ کوئی چیز اسمبلی یا پارلیمنٹ کی طرف سے ھوجائے تو یہ خود بخود بریچ آف پریولیج ھوجاتا ھے یہ صحیح نہیں ھے ۔ ھمارے پاس جو بریچ آف پریولیج ھوا ھے اور جو قابل اعتراض جملہ کہا گیا ھے اسکے بارے میں یہ دیکھنا چاھئیے کہ آیا وہ انفرادی ممبر سے متعلق ھے یا جمع ھاؤز کی طرف اسکا اشارہ ھے ۔ اگر یہ نتیجہ نکلتا ھے کہ اس سے ھاؤز کی ڈگنیٹی متاثر ھوئی ھے تو اس پر غور کیا جاسکتا ھے ۔ لیکن میں کہنا چاھتا ھوں کہ بحیثیت وکیل کے اگر کوئی مجھے یہ کہے کہ اس سے تنازع ھے اور محض اس وجہ سے کہ میں ایک ایم ۔ ایل ۔ اے بھی ھوں اور اس حیثیت سے انکے کاروبار متاثر ھوں تو یہ قابل اعتراض نہیں ۔ میں کئی مثالیں پھر وھی میز پارلیمنٹری پراکٹس اور ھاوز آف کامنس سے کوٹ کرسکتا ھوں ۔ وھاں بعض ارکان جو پارلیمنٹ کے ممبر بھی تھے وہ اپنا پیشہ نٹوراٹی (Notoriety) یا اسی قسم کے کرائمس پرپٹریٹ (Perpetrate) کرکے جارھے تھے ۔ یہ اسٹیٹمنٹ انکے مقابلہ میں کیا گیا تھا اور یہ کہا گیا تھا کہ وہ پارلیمنٹ کے ممبر بننے کے قابل نہیں ھیں ۔ وہ پارلیمنٹ کے ممبر بنکر اس کاروبار کو انجام نہیں دے سکتے کیونکہ آمدنی کا ذریعہ پرپٹریشن آف کرائمس (Perpetration of crimes) ھے ۔ کیس پریولیج کمیٹی کے سامنے گیا اور پریولیج کمیٹی نے یہ کہا کہ ایک پبلک ورکر ھونے کے ناتے انہیں سنزیٹیو (Sensitive) نہونا چاھئیے ۔ کیونکہ وہ گالیوں کی حد تک پہنچ جاتے ھیں یہ نہیں کہا گیا ۔ اور میں چاھتا ھوں کہ معزز ایوان کے ارکان اس رپورٹ کو پڑھیں جس میں کافی ڈسکشن اس اسٹیٹمنٹ پر کیا گیا ھے کہ وہ ڈیفیمیٹری ھے ۔

یہ امر غور طلب ھے کہ کیا ھاؤس کے سامنے جو کاروبار رھے یا جو کاروبار ھاؤس کے سامنے آنے والے ھیں ان پر ایسے اسٹیٹمنٹ سے کیا کوئی اثر پڑرھا ھے ۔ اگر کسی آنریبل ممبر کا ڈفمیشن ( Defamation ) ھوا ھو تو وہ تعزیری چارہ کار اختیار کرسکتا ھے ۔ ھمیں یہاں جو اختیارات و مراعات حاصل ھیں وہ اسلئے ھیں کہ ھاؤس کا کاروبار ٹھیک طور پر چلے یہ لازم و ملزوم چیزیں ھیں ۔ اسکی بنا پر ھر ایک قابل اعتراض جملہ

کو جانچنا چاہئے ۔ میں آنریبل ممبرس کے سامنے دوسری مثال رکھتا ہوں ۔ پارلیمنٹ کے سامنے ایک کیس آیا تھا ۔ ایک معزز رکن نے کہا تھا کہ

The voice of a particular member will not be heard by any ordinary man if it is going to be bawled out on the streets.

میں نہیں سمجھتا کہ اس سے زیادہ قابل اعتراض جملہ ہوسکتا تھا ۔ اس میں پارلیمنٹ میں دی ہوئی تقریر کا حوالہ دیکر کہا گیا تھا کہ اگر اس قسم کی تقریر ایوان کے باہر کیجائے تو سڑکوں پر کا لا کتا بھی نہیں سنیگا ۔ اس قسم کا جملہ استعمال کیا گیا ۔ اس پر اعتراض کیا گیا ۔ پریویلیج کمیٹی میں وہ کیس آیا ۔ کمیٹی نے یہ تصفیہ کیا کہ اس سے بریچ آف پریویلیج نہیں ہوتا ۔ نتیجتاً اس کو وتھ ڈرا ( With draw ) کرنا پڑا ۔ اگرچیکہ یہ پارلیمنٹری آفیرس کے سلسلے میں یہ اعتراض ہوا تھا لیکن ہماری ڈگنیٹی یہ ڈیمانڈ کرتی ہے کہ کرٹسزم کرنے کا میگزیمم حق دیا جائے جتنا کہ ہم دے سکتے ہیں ۔ لیکن اس کی ایک لمٹ ہے ۔ اس لمٹ سے تجاوز کر کے اگر اس حد تک بڑھ جائیں کہ ہما رے کاروبار میں مداخلت ہورہی ہو یا اتنا اسکیانڈیلس ( Scandalous ) ہو کہ ہمارے پاورس یا پریویلیجس کو متاثر کرتا ہو تو ایوان کے سامنے وہ چیز لائی جاسکتی ہے ۔ پریویلیج کمیٹی کے تعلق سے اگر یہ تصور رکھا جائے کہ یہ ہمارے تمام حقوق کی حفاظت کریگی یا یہ اپنے حقوق کی باڈی گارڈ ہے تو یہ درست نہیں ہوگا ۔ اگر ہم انگلینڈ کا اتھاس دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ وہاں برسوں میں ایک آدھ پریویلیج کی درخواست آتی ہے ۔ ہاؤز آف پارلیمنٹ میں تو انیس سو عیسوی کے بعد سے پریویلیج کی ایک درخواست تک نہیں ملتی ۔ اسلئے کہ وہاں کنونشنس بڑھے ہوئے ہیں ۔ اور وہاں کے لوگ فریڈم کو اچھی طرح جانتے ہیں ۔ اگر کرٹسزم کریں بھی تو وہ محفوظ طریقہ پر کرتے ہیں ۔ میں زیادہ تفصیلات میں نہ جاتے ہوئے معزز ایوان سے یہ کہونگا کہ ہمیں اپنے ٹریڈیشنس کو ڈیولپ کرنا ہے ۔ پریویلیج کمیٹی کا صدر ہونے کی حیثیت سے اسکے ارکان پر جو ذمہ داری عائد ہوتی ہے میں قبول کرتا ہوں ۔ اس مقدمہ کے تعلق سے میں یہ کہونگا کہ اس کو قانونی طور پر ری کمٹ کرنے کیلئے جو بنیادی چیزیں ہونی چاہئیں وہ نہیں ہیں ۔ میں یقین دلاتا ہوں کہ پریویلیجز کمیٹی اس ایوان کا ایک پارٹ اینڈ پارسل ہی تو ہے ۔ یہ مت بھولئے کہ ہم بھی آپ ہی میں سے ہیں کوئی باہر کے نہیں ہیں ۔ ہم آپ ہی سے تو اسٹرنگتھ ( Strength ) حاصل کرتے ہیں ۔ آپ کے پرسٹیج کی ذمہ داری ہمارے لئے اسلئے زیادہ اہم ہے کہ ہمارا بھی پرسٹیج ہے ۔ لیکن اس میں ایک وائیڈر اوٹ لک ( Wideroutlook ) کی ضرورت ہے ۔ ہمیں ہلدی کنونشنس ( Healthy conventions ) قائم کرنا ہے سب کو ملحوظ رکھتے ہوئے کمیٹی نے یہ رپورٹ پیش کی ہے ۔ میں یہ درخواست کرتا ہوں کہ اس رپورٹ کو منظور کیا جائے اور امنڈمنٹ کو مسترد کیا جائے ۔

*Mr. Speaker :* Does Shri K. Ananth Rama Rao want his amendment to be put to vote ?

*Shri Ananth Rama Rao :* Yes.

*Mr. Speaker :* The question is :

"It is the opinion of the Assembly that the Report of the Committee on Privileges on 'The Bhujang Reddy's case be recommitted to the Committee for further investigation."

The Motion was negatived.

*Shri Gopal Rao Ekbote :* Sir, I beg to move :

"That the Report of the Committee on Privileges on 'The Bhujanga Reddy's case, be agreed to."

*Mr. Speaker :* The question is :

"That the Report of the Committee on Privileges on 'The Bhujanga Reddys' case be agreed to."

The Motion was adopted.

*Mr. Speaker :* We shall now take up the next item.

*Shri V. D. Deshpande :* Sir, I had asked for information whether the Members of this House could see the proceedings of the Privileges Committee.

*Mr. Speaker :* Some rules have been laid down by the Privileges Committee. However, now that the Report has been accepted by the House, there is no need....

شری کے - وینکٹ رام راؤ - کیا مثال کے طور پر اسکی نقل کی جاسکتی ھے ؟

مسٹر اسپیکر - آپ نے رپورٹ منظور کرلی ھے - اس میں سب صراحت سے موجود ھے - پھر مکرر اسکے تصفیہ کی ضرورت نہیں ھے -

شری کے - وینکٹ رام راؤ - مسئله یه نہیں ھے - بلکه میں یه پوچھ رھا ھوں که آیا فرد کارروائیوں کی نقل ھم طلب کرسکتے ھیں ؟

*Shri Gopal Rao Ekbote :* I am afraid, nobody approached me. It is open to all members.

شری کے - وینکٹ رام راؤ - ھمکو نقلیں ملنی چاھئیں -

## Consideration of the Report of the Privileges Committee on 'The Sadat Jahan Begum' case.

*Mr. Speaker :* Let us now proceed to the next item on the Agenda : Consideration of the Report of the Committee on Privileges on 'The Sadat Jahan Begum case.

*Shri Gopal Rao Ekbote :* Sir, I beg to move :

"That the Report of the Committee on Privileges on 'The Sadat Jahan Begum's case be taken into consideration."

*Mr. Speaker :* Motion moved.

**شری گوپال راؤ اکبوٹے** - مسٹر اسپیکر سر - سعادت جہاں بیگم کے کیس میں ایوان کو میں مختصر واقعات بتلانا چاھتا ھوں - آنریبل ممبر شری مرلیدھر کامتی کر نے ایک درخواست معزز ایوان کے سامنے پیش کی جس میں یہ شکایت کی تھی کہ " تازیانہ" اخبار کی ۳۰ - نومبر کی اشاعت میں یہ خبر شائع ھوئی ھے کہ

'Prove the allegation or withdraw them, impoliteness of Konda Laxman and the Speaker's ruling.'

یہ ان کی رائے میں سیریس بریچ آف پریولیج ھوتا ھے اسلئے یہ مسئلہ کمیٹی آف پریولیجز کے سپرد کیا جائے -

معزز ایوان نے اس درخواست کو کمیٹی کے سپرد کیا - کمیٹی نے ضروری تحقیقات کرنے کے بعد کافی قانونی پہلوؤں پر ڈسکشن کیا - اور اس نتیجہ پر پہنچی کہ اس سے بریچ آف پریولیج ھوتا ھے - لیکن مسماۃ سعادت جہاں بیگم کو یہ موقع دیا گیا کہ وہ اپنے ایٹی ٹیوڈ کے بارے میں اکسپلین کریں - اور انہیں کمیٹی کے سامنے بلایا گیا - وہ آئیں - انہوں نے کمیٹی کے سامنے ایک تحریر پیش کردی اور کمیٹی کے معزز ارکان سے مخاطبت بھی کی اور اپنے اس عمل پر افسوس کا اظہار کیا - اور خواھش کی کہ کارروائی ختم کردی جائے - اس کے بعد کمیٹی نے ڈسکس کیا اور ڈسکس کرنے کے بعد اس نتیجہ پر پہنچی کہ جو ریگریٹ ظاھر کیا گیا ھے اسکو قبول کیا جائے - اور کمیٹی کی رائے میں کارروائی آگے بڑھانے کی کوئی وجہ معلوم نہیں ھوئی - اسلئے معزز ایوان سے کمیٹی نے سفارش کی ھے کہ اس معاملہ کو آگے بڑھانے کی ضرورت نہیں ھے - اسلئے اسکو کلوز کیا جائے - چنانچہ رپورٹ کی آخری سطور میں بھی استدعا کی گئی ھے کہ

"She has expressed her regret for this defamatory publication. She made a statement to the same effect before the Committee also. In view of the statement and the regret expressed by her, the Committee unanimously holds the opinion that the said apology should be accepted and no further action, therefore, is called for in this case. The Committee, therefore, recommends the House to close the case against her also accordingly."

ایک چیز میں واضح کردینا چاھتا ھوں کہ یہاں یونانیمسلی (Unanimously) لکھا ھوا ھے - چونکہ شری لکشمن کنڈہ کا اس کیس سے تعلق تھا اسلئے انہوں نے شروع سے آخر تک اجلاسوں میں حصہ نہیں لیا -

یہ رپورٹ میں ایوان کے سامنے پیش کرتے ھوئے نہایت ادب کے ساتھ یہ عرض کرتا ھوں کہ اس معاملہ کو پریویلیج کمیٹی نے آگے بڑھانا مناسب نہیں سمجھا - معلوم ھوتا ھے کہ مساۃ موصوفہ خود ھاؤس کے پریویلیجز سے لاعلم تھیں - جب انہیں اس سے آگاہ کیا گیا تو وہ نادم ھوئیں - کمیٹی نے یہ مناسب سمجھا کہ اس معاملہ کو داخل دفتر کیا جائے -

مسٹر اسپیکر - اس پر کوئی امنڈمنٹ نہیں ھے -

*Shri Gopal Rao Ekbote :* Sir, I beg to move :

"That the Report of the Committee on Privileges on 'The Sadat Jahan Begum's case be agreed to."

*Mr. Speaker :* The question is :

"That the Report of the Committee on Privileges on 'The Sadat Jahan Begum's case be agreed to."

The Motion was adopted.

**Consideration of the Report of the Privileges Committee on 'The Sreeramulu and others' case.**

*Mr. Speaker :* Let us now proceed to the next item on the Agenda ; Consideration of the Report of the Committee on privileges on 'The Sreeramulu and others' case.

*Shri Gopal Rao Ekbote :* Sir, I beg to move :

"That the Report of the Committee on Privileges in the matter of Sreeramulu and others be taken into consideration."

*Mr. Speaker* : Motion moved.

* شری گوپال راؤ اکبوٹے .. مسٹر اسپیکر سر.. اس درخواست کے واقعات معزز ایوان کو اچھی طرح معلوم ہیں - یہ معاملہ ان واقعات کی صدائے بازگشت ہے جو نوکانفیڈنس کے سلسلے میں پیش آئے تھے - یہ شکایت کیگئی ہے کہ جس وقت نوکانفیڈنس موشن پر رائے لی جارہی تھی اسوقت ہاؤس کے اندر اور باہر بعض معزز ارکان نے شیڈولڈ کاسٹس کے بعض آنریبل ممبرس کی رائے پر دباؤ ڈالنے کی کوشش کی - اور شریمتی رجمنی دیوی سے متعلق ایسے الفاظ استعمال کئے جو بریچ آف پریولیج کی تعریف میں آتے ہیں - ہاؤس کے باہر بھی ایسے الفاظ استعمال کئے گئے جس سے جو کاروبار معزز ایوان میں معزز رکن نے انجام دیا تھا اس پر اثر پڑا ہے - اس طرح بریچ آف پریولیج ہوا ہے - اسکی تحقیقات کی جائے -

اس سلسلے میں پانچ گواہوں کے بیانات قلمبند کئے گئے - تقریباً ہر پیشی پر کافی دلچسپی دونوں لوگوں کی طرف سے لیگئی - مباحث کا کافی موقع رہا - کمیٹی نے کافی تفصیل سے ان شہادتوں پر غور کیا جو اس معاملہ میں پیش ہوئی ہیں - وہ اس نتیجہ پر پہنچی کہ ہاؤس کے اندر ایک جملہ جسکا ذکر رپورٹ میں کیا گیا اورجسکو میں دہرانا ضروری نہیں سمجھتا لیکن دونوں طرف سے جو شہادت پیش ہوئی ہے اسکو دیکھتے ہوئے کمیٹی اس موقف میں نہیں ہے جسکو بریچ آف پریولیج کہا جائے اگر چہ یہ ثابت ہے کہ ہاؤز کے اندر کسی صاحب نے شریمتی رجمنی دیوی کے سلسلہ میں یہ کہا تھا کہ انہوں نے جو ووٹ دیا ہے وہ پرائیوٹ سولی سی ٹیشن ( Private Solicitation ) کے نتیجہ میں تھا لیکن کسی صاحب کے تعلق سے یہ نہیں قرار دیا جاسکتا کہ فلاں اس کے مرتکب ہوئے ہیں - کمیٹی اس موقف میں نہیں ہے کہ کسی شخص پر اسکی ذمہ داری عائد کرے -

مسٹر اسپیکر - اس بارے میں کوئی امنڈمنٹ میرے پاس نہیں آیا ہے -

*Shri Gopal Rao Ekbote* : I beg to move :

"That the report of the Committee of Privileges in the matter of "The Sreeramulu and others" case be agreed to by the House.

*Mr. Speaker* : The question is :

"That the report of the Committee of Privileges in the matter of " The Sreeramulu and others " case be agreed to by the House."

**The motion was adopted.**

## Consideration of the Report of the Privileges Committee on The contempt of the House case.

*Shri Gopal Rao Ekbote :* I beg to move :

"That the Report of the Committee of Privileges in the matter of "The Contempt of House" case be taken into consideration."

*Mr. Speaker :* Motion moved.

* شری گوپال راؤ اکبوٹے - مسٹر اسپیکر سر - یہ درخواست جو کمیٹی آف پریولیجس میں روانہ کیگئی تھی اوس جلوس سے متعلق ھے جو ڈیمانیٹائیزیشن بل کے اسمبلی میں پیش ہونے کے وقت میں اسمبلی میں لانے کی ڈس آرڈرلی کوشش کیگئی تھی - شکایت یہ کیگئی تھی کہ ڈی مانی ٹائیزیشن کا جو بل ھاؤز میں پیش تھا اسکو متاثر کرنے کی کوشش کرنے کیلئے یہ مجمع ڈس آرڈرلی یہاں آیا اور گیٹ سے گزر کر اسمبلی کے دروازوں تک آ گیا - مجمع جس قسم کی حرکتیں کررھا تھا اور جس قسم کے سلوگنس ( Slogans ) لگارھا تھا اون سے یہ معلوم ھورھا تھا کہ جو بل اسمبلی میں پیش ھوا ھے اسکے تعلق سے اسمبلی کے اراکین آنریبل چیف منسٹر اور دوسرے منسٹرس کو متاثر کیا جائے - یہ شکایت ھاؤز نے کمیٹی آف پریولیجس کے پاس بھیجدی - درخواست میں مخصوص لوگوں کے تعلق سے کوئی شکایت نہیں تھی اسلئے اس امر کی کوشش کیگئی کہ معین طور پر ان اشخاص کے نام معلوم کئے جائیں لیکن درخواست گزار صاحب خود اس موقف میں نہ تھے کہ وہ یہ بتاسکیں کہ فلاں فلاں اشخاص اس جلوس کے قائد یا محرک تھے - یہ جلوس اندر کیسے آسکا یہ معلوم کرنے کیلئے پولس کمشنر کو لکھا گیا - انکا جواب جو وصول ھوا اسکا تذکرہ رپورٹ میں ھے - انہوں نے پانچ پولس افسروں کے نام بتائے جو یہاں متعین تھے - انہیں طلب کیا گیا اور انکی شہادت قلمبند کی گئی اور انکے بیانات سے مزید جن لوگوں کا نام معلوم ھوسکا انکو بھی طلب کیا گیا اور انکے بیانات بھی لئے گئے - لیکن ان سارے بیانات سے کسی مختص شخص کے متعلق یہ تعین نہ کیا جاسکا کہ وہ اس کا ذمہ دار ھے - نتیجہ یہ ھوا کہ کمیٹی نے بالآخر یہ رائے دی کہ ان چیزوں میں جانے کی ضرورت نہیں ھے - یہ ظاہر ھے کہ یہاں کے ڈسکشن کو متاثر کرنے کی غرض سے یہ جلوس لایا گیا تھا جو اوس وقت ڈیمانی ٹائیزیشن پر ھو رھا تھا - تصور یہ تھا کہ ڈیمانیٹائیزیشن کے نتیجہ میں مزدوروں کو جو نقصان ھوگا اسکو معزز ارکان اسمبلی اور آنریبل چیف منسٹر اور دوسرے منسٹروں کے علم میں لایا جائے مگر انکی رائے کو متاثر کرنا مقصود نہ تھا - پولیس کے عہدہ داروں کے بیانات سے یہ واضح ھوا کہ دروازے سے بھی داخل ھونے کی کوشش کی گئی لیکن انتظام کی وجہ سے یہ ممکن نہ ھوا - سلوگنس جو لگائے گئے اون سے یہ معلوم ھو رھا تھا کہ کام کو متاثر کیا جائے - چنانچہ اسپیکر صاحب کو آدھے گھنٹے تک کام

کو ملتوی کرنا پڑا - ایک وقت کمیٹی نے یہ محسوس کی کہ پولیس آفیسر یا دوسرے گواہ بھی اس موقف میں نہ تھے کہ دو سو اشخاص کے مجمع میں سے جو یہاں آیا تھا کسی ایسے شخص کا نام بتاسکے جو اس مجمع کی قیادت کر رہا تھا - جو کچھ نام معلوم ہوسکے ان کو طلب کیا گیا تو انہوں نے بھی یہ کہا کہ ہم جلسے جلوس کی قیادت نہیں کر رہے تھے اس لئے مجبوراً کمیٹی اس نتیجہ پر پہنچی کہ کسی خاص شخص کا تعین کرنا مشکل ہے کمیٹی کو ایسے معین اشخاص کے نام نہیں ملے جو گڑبڑ کرکے اسمبلی کے کاروبار کو متاثر کرنے کے موجب ہوئے اسلئے کمیٹی نے ایوان سے درخواست کی ہے کہ اس کیس کو ختم کیا جائے -

*Shri Gopal Rao Ekbote :* I beg to move :

That the Report of the Committee of Privileges in the matter of the "Contempt of House" case be agreed to by the House."

*Mr. Speaker :* The Question is :

"That the Report of the Committee of Privileges in the matter of the "Contempt of House" case be agreed to by the House."

The motion was adopted.

## Consideration of the Raport of the Committee on Privileges on 'The D. G. Bindu case.'

*Shri Gopal Rao Ekbote :* I beg to move :

That the Report of the Committee on Privileges in the matter of "The D. G. Bindu's" case be taken into consideration.

*Mr. Speaker :* Motion moved.

* شری گوپال راؤ اکبوٹے - مسٹر اسپیکر سر - یہ رپورٹ اوس درخواست کے نتیجے میں پیش کی گئی ہے جو ۳۱ - مارچ سنہ ۱۹۵۳ع کو شری سید حسن کی طرف سے پیش کی گئی تھی - انہوں نے شکایت یہ کی تھی کہ آنریبل ہوم منسٹر نے اپنی اسپیچ کے دوران میں ایک قابل اعتراض جملہ استعمال کیا ہے جسکی وجہ سے انکے پریویلیج کو دھکا پہنچا ہے اسلئے اسکی تحقیقات کی جائے - یہ درخواست پریویلیجس کمیٹی کے سپرد ہوئی - پہلے ہی اجلاس میں کمیٹی نے اس پر غور کیا کہ واقعی جو واقعات بیان کئے گئے ہیں اوس سے بریچ آف پریولیج ہوا ہے یا نہیں - کسی شہادت کے لینے کا سوال نہ تھا کیونکہ

یہ واقعہ هاؤز کے اندر کا ہے - کمیٹی میں پروسیڈنگس منگائے گئے - هوم منسٹر صاحب کی تقریر اور شری سید حسن کی تقریر کے اون اجزا کو کمیٹی کے سامنے رکھا گیا اور ان پر غور کیا گیا کہ در اصل بریچ آف پریولیج ہوا ہے یا نہیں - میں اس سلسلہ میں بطور نظیر بمبئی اسمبلی کے اسپیکر صاحب کی رولنگ کی جانب هاؤز کو متوجہ کرنا چاھتا ہوں - " مسٹ فیل اشمڈ آف " ( Must feel ashamed of ) کے الفاظ وھاں استعمال کئے گئے تھے - مسز منشی نے ان الفاظ پر اعتراض کیا اور اس کے لئے کنٹسٹ ( Contest ) کیا کہ وہ الفاظ وتھ ڈرا کئے جائیں - اورکیر الفاظ میں وتھ ڈرا کریں سوال یہ پیدا ہوا کہ ان الفاظ سے بریچ آف پریولیج ہوتا ہے یا نہیں - وھاں کے اسپیکر صاحب نے رولنگ دی کہ " مسٹ فیل اشیڈ آف " (Must feel ashamed of) کے الفاظ " لوکل اسٹینڈی " ( Locus Standi ) نہیں ھیں -

میں اس مقدمہ کے ایک خاص پہلو کی جانب بھی متوجہ کرنا ضروری سمجھتا ہوں وہ یہ کہ اوسی وقت جب شری سید حسن نے مسٹر اسپیکر کو ان الفاظ کی جانب متوجہ کیا جو هوم منسٹر صاحب کی زبان سے نکلے اور یہ کہا کہ یہ الفاظ غیر پارلیمنٹری ھیں تو آنریبل اسپیکر صاحب نے اوسی وقت رولنگ دی اسکو بھی ہم نے کوٹ ( Quote ) کیا ہے - وہ یہ ھیں -

"I do not think there is anything like that in his expression. This is a matter of which I also feel ashamed".

یہ رولنگ اوسی وقت دیگئی - اس چیز کو بھی ہم نے اپنی رپورٹ میں لکھا ہے - اسپیکر صاحب کی رولنگ آنے کے باوجود بھی ہم نے اس کی جانچ کرنے کی کوشش کی لیکن کمیٹی نے یہ رائے دی کہ اسپیکر کی رولنگ کے بعد کنٹسٹ کرنے کی ضرورت نہ تھی اور دوسرے یہ کہ " شیم " کے جو الفاظ آنریبل هوم منسٹر نے استعمال کئے ھیں ان پر تقریر کے لحاظ سے غور کرنے کے بعد کمیٹی نے یہ نتیجہ اخذ کیا کہ بریچ آف پریولیج نہیں ہوا - ہم نے حوالے کے ساتھ یہ بتانے کی کوشش کی ہے - چنانچہ جسٹس کا مبلے کا چانسری ڈویژن میں یہ فیصلہ همکو ملا کہ جن حالات میں یہ جملہ استعمال کیا گیا ہے وہ ایسے نہیں ھیں کہ ان سے بریچ آف پریویلیج کا تصور پیدا ہو - آخر میں کمیٹی نے یہ خواھش کی ہے کہ اس معاملہ کو ختم کیا جائے -

مسٹر اسپیکر - اس رپورٹ کے بارے میں میرے پاس ایک امنڈمنٹ آیا ہے - امنڈمنٹ کی میں ابھی اجازت تو نہیں دے رھا ہوں البتہ امنڈمنٹ صرف پڑھا جاسکتا ہے -

*Shri Syed Hassan:* I beg to move:

"That the matter be recommitted to the Privilege Committee for the reconsideration and report on the specific

point whether the words "ashamed of" used by the hon. Minister were undignified, highly derogatory of the dignity and status of the Hon'ble Members of this House".

اسکے بعد اس سلسلہ کا کچھ حصہ رہ گیا ہے جو سائیکلواسٹائیل نہیں کیا گیا ہے وہ امنڈمنٹ کا جزو ہے اسکو اجازت ہوتو پڑھ دینا چاھتا ہوں ۔

مسٹر اسپیکر ۔ پڑھئے ۔

*Shri Syed Hassan :* " The refusal by the Hon'ble Member concerned to withdraw it at the time constituted a Breach of Privilege and contempt of House".

یہ بھی امنڈمنٹ کا جزو ہے ۔

مسٹر اسپیکر ۔ یہ امنڈمنٹ ھاؤز کے سامنے پیش ہے ۔ اس بارے میں اگر کسی کو کچھ کہنا ہے تو کہہ سکتے ہیں ۔

**Shri Gopal Rao Ekbote :* I want to say something before permission is granted to move this amendment. If his application which was submitted before the House is looked into, it will be found that he also alleges that the expression was used against an individual member of the House and the question which was referred to the committee of privileges was a question pertaining to an individual Hon'ble Member of this House. I am at a loss to understand how a word or an expression or an observation made against an individual member can at the same time simultaneously affect the dignity of the whole House. I can understand certain examples of that kind, but in this particular instance the hon. Member made a speech and in reply to that speech, the hon. Minister said that the hon. Member who charged that "women were denuded of their clothes" should not have made such a statement and ought to feel ashamed. It was an expression which was definitely used against a particular individual Member. That question was referred to the Committee of Privileges and after considering the matters the Committee came to the conclusion that there was no case of breach of privilege of an individual Member. If there is no case for an individual Member, the same thing cannot affect the wohle House. He wants that the matters should be re-committed only to find out whether it affects the dignity of the whole House.

*Shri V. D. Deshpande :* We are going on the merits of the amendment. The point is whether the amendment can be moved or not technically. I am afraid the hon. Member has not dealt with it.

**مسٹر اسپیکر** - آپ کا جو امنڈمنٹ ٹائپ ہوا ہے وہ یہ ہے -

"That the matter be recommitted to the Privileges Committee for the reconsideration and report on the specific point whether the words 'ashamed of' used by the hon. Minister were undignified, highly derogatory of the dignity and status of the hon. Members of this House".

کوئسچن ( Question ) جو ریفر ( Refer ) کیا گیا تھا وہ یعنی آپ کی درخواست کا آخری جملہ یہ ہے کہ

"It constitutes a clear breach of privilege and contempt of the House as a whole and of all the hon. Members. The matter may, therefore, be referred to the Committee on Privileges for investigation and report".

گویا آپ یہ چاہتے ہیں کہ اس کو پھر ری کنسیڈر ( Reconsider ) کیا جائے یعنی جو چیز پہلے پریویلیجس کمیٹی ( Privileges Committee ) کو ریفر کی گئی تھی اسکو ری کنسیڈر کیا جائے -

**شری سید حسن** - میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ پہلے آپ مجھے کہنے کا موقع دیجئے ورنہ پھر مجھے موقع نہ رہیگا اور مشکل ہو جائیگی - یہ جو کہا جا رہا ہے کہ پہلے جو پائنٹ ریفر کیا گیا تھا پھر اسکو دو بارہ ریفر کرنے کے لئے کہا جا رہا ہے یہ غلط فہمی پر مبنی ہے - اصل واقعہ یہ ہے کہ پریویلیجس کمیٹی نے آنریبل اسپیکر کی رولنگ اور ایک غیر متعلق رول ( ۴۳ ) کا حوالہ دیا - اور ان غیر متعلق باتوں میں الجھ کر نفس مسئلہ کو پس پشت ڈال دیا ہے پائنٹ آف آرڈر ریز ( Raise ) کرکے اوس وقت رولنگ مانگی نہیں گئی تھی اور اسمبلی کے رول (٦٥) کے تحت جب تک کہ رولنگ مانگی نہ جائے اور آنریبل اسپیکر کو متوجہ نہ کیا جائے اوس وقت تک ہرلفظ جو اسپیکر کی زبان سے نکلے رولنگ نہیں ہو جاتا - ہماری اسمبلی نوزائیدہ ہے - ہمکو باہر کے کنونشنس اور اسمبلیوں اور پارلیمنٹس کے طریقوں کو دیکھنا ہے اور اس سے رہبری حاصل کرنا ہے - بمبئی میں بھی اسی طرح کے الفاظ استعمال کئے گئے تھے اسکو رپورٹ میں کوٹ کیا گیا اور اسکو ان پارلیمنٹری قرار دیا گیا - اور واپس لینے کے لئے کہا گیا - اسکے علاوہ جس دن تقریر ہوئی اوسکے دوسرے دن اصل نوٹ دیکھا تو معلوم ہوا کہ آنریبل اسپیکر نے جو الفاظ کہے وہ اردو میں تھے اور اسمیں اور اسکے انگریزی ترجمہ میں بنیادی فرق ہے - اس سے

معلوم ہوتا ہے کہ مسلسل غلط فہمیوں کی بنا پر پریویلیجس کمیٹی نے اس کو طے کیا ہے۔ اس لئے اسکو ری کنسیڈر کرنے کی ضرورت ہے - ترجمہ یہ ہے -

"I do not think there is anything like that in his expression, this is a matter of which I also feel ashamed".

اور اردو میں جناب والا نے جو الفاظ فرمائے ہیں اور جنکو میں نے اصل پروسیڈنگ میں دیکھا وہ یہ ہیں -

" میں نہیں سمجھتا کہ اس میں کوئی ایسی بات ہے - یہ ایسی بات ہے کہ مجھے بھی شرم آتی ہے "

اس کا جوانٹرپریٹیشن ہم لے سکتے ہیں وہ یہی ہوگا کہ ہوم منسٹر جیسے حکومت کے ذمہ دار فرد کی زبان سے ایسے ناشائستہ اور غیر مہذب الفاظ نکلے ہیں کہ اس پر جناب نے بھی افسوس کا اظہار کیا ہے اسکے علاوہ آنریبل اسپیکر نے جو جملہ استعمال کیا ہے اسکا مطلب یہی ہے کہ اس لفظ کے استعمال پر اظہار افسوس کے ساتھ انہوں نے اسکو واپس لینے کے لئے انسسٹ بھی کیا لیکن اسکے باوجود الفاظ واپس نہیں لئے گئے - اس سے ہاؤز کے پریولیجس کا بریچ اور کنٹیمپٹ ہوا ہے - اسلئے یہ مسئلہ مکرر غور کرنے کے قابل ہے -

دوسری چیز جسکی طرف میں جناب کی توجہ منعطف کراؤنگا وہ یہ ہے کہ پریویلیجس کمیٹی میں رول ( ۴۳ ) کو بیش نظر رکھکر مسئلہ طے کیا گیا ہے - سکشن تحدید عائد کرتا ہے کہ کن چیزوں پر تقریر نہیں ہوسکتی - اور کونسی ایسی باتیں ہیں جن سے آنریبل ممبرس کو احتراز کرنا چاہئے - اس رپورٹ میں اس سکشن کے دو حوالے دئے گئے ہیں - پہلے حوالہ میں یہ کوٹ کیا گیا ہے -

Rule 43 (1) The matter of every speech must be relevant to the motion on which it is made.

دوسرا جو کوٹ کیا گیا ہے وہ یہ ہے -

(2) A member while speaking shall not: (*i*).... (*ii*) make a personal charge against another member; (*iii*) use offensive or defamatory expressions about the conduct of proceedings......

یہ تحدیدات یہاں عائد کی گئی ہیں ان کی روشنی میں ایسی تقریر نہیں ہوسکتی - صاف ظاہر ہے کہ ایسی تقریر ہوگی تو روک دیجائیگی - لیکن ان پارلیمنٹری اور ان ڈگنیفائیڈ الفاظ کے متعلق ہم کو غور کرنا پڑیگا اسلئے کہ اس کے لئے کوئی خاص سکشن نہیں ہے - میری درخواست میں یہ نہیں کہا گیا کہ ڈی فیمیٹری الفاظ استعمال کئے گئے ہیں - میری درخواست میں یہ کہا گیا ہے کہ :-

"The conduct of the Government member in using such unparliamentary and undigified language with reference to

the statement made by a member of the House is a grave matter and has necessarily to be seriously noticed."

اسکے بعد آگے میں نے لکھا ھے

"The use of such undignified expressions is also not consistent with the standard which the House expects from hon. Members."

اس تعلق سے ان امور کو پیش نظر نہ رکھ کر آنریبل ممبرس آف دی پریویلیجس کمیٹی نے اس مسئلہ کو دوسرے غیر متعلقہ دفعات میں الجھا کر پس پشت ڈال دیا ھے۔ اس لئے میں نے یہ ترمیم لائی ھے تا کہ اس مسئلہ پر دوبارہ غور کیا جاسکے - اس لئے اس کو واپس بھیجنا چاھئے -

مسٹر اسپیکر - کس چیز کے لئے - یہ الفاظ پارلیمنٹری ھیں یا ان پارلیمنٹری ھیں۔ اسکے لئے -

شری سید حسن - بریچ آف پریویلیج ھوا ھے۔ اس کو بروقت روکا گیا - لیکن انہوں نے الفاظ واپس نہیں لئے -

مسٹر اسپیکر - آپ کی درخواست یہ تھی -

It constitutes a clear breach of privilege and contempt of the House as a whole and of all the hon. Members"

شری سید حسن - ھوم منسٹر صاحب نے اپنے الفاظ بر وقت متوجہ کرنے کے باوجود واپس نہیں لئے اس لئے وہ بریچ آف پریویلیج ھو جاتا ھے -

مسٹر اسپیکر - آپ کی درخواست کا اصل پورشن ( Portion ) یہ ھے -

"It constitutes a clear breach of privilege and contempt of the House as a whole and of all the hon. Members".

اس میاٹر ( Matter ) کو ریفر ( Refer ) کیا گیا تھا کہ یہ الفاظ پارلیمنٹری ( Parliamentary ) ھیں یا نہیں - اس لئے میں سمجھتا ھونکہ یہ کارروائی اب پھر دو بارہ پریویلیجس کمیٹی ( Privileges Committee ) میں نہیں بھیجی جاسکتی اگر بریچ آف پریویلیج ( Breach of Privilege ) ھوا ھے تو کارروائی واپس جائیگی لیکن یہ چیز نہیں جاسکتی - اسپیکر نے اسکو پارلیمنٹری قرار دیا ھے یا ان پارلیمنٹری ( Unparliamentary ) قرار دیا ھے وغیرہ یہ چیزیں کمیٹی میں نہیں جاسکتیں . اگر ھاؤز کے کسی ممبر کا بریچ آف پریویلیج ھوا ھے تو اسکی درخواست جائیگی - اس سلسلہ میں رول (۲۱۳) یہ ھے -

Rule 213 : "Subject to the provisions of these rules, a member may, with the consent of the Speaker, raise a question involving a breach of privilege either of a member, or of the Assembly or of a Committee thereof".

اس رول ( Rule ) کے تحت اس مسئلہ کا تصفیہ کیا گیا تھا - اب آپ اپنی امنڈمنٹ کے ذریعہ دوبارہ اسکو بھیجنا چاہتے ہیں - اس لئے اسکی اجازت نہیں دی جاسکتی -

**Shri V.D. Deshpande :* I have to say something about it.

ہاؤس کے سامنے یہ مسئلہ رکھا گیا ہے کہ ٹیکنیکلی یہ امنڈمنٹ لائی جاسکتی ہے یا نہیں - مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ ہمارے رولس میں کوئی ایسی گنجائش نہیں ہے کہ اگر ایسے الفاظ ہوں تو امنڈمنٹ نہیں آ سکیگی - سوال یہ ہے کہ کیا اس قسم کی کوئی امنڈمنٹ پیش ہوسکتی ہے یا نہیں - میں دفعہ (۳۴) کی طرف ہاؤس کی توجہ مبذول کرواتا ہوں -

Rule 34 : (1) An amendment must be relevant to and within the scope of the subject matter of the motion to which it relates.

(2) An amendment shall not be moved which has merely the effect of a negative vote.

(3) (*a*) An amendment to an amendment may be moved with the permission of the Speaker.

(*b*) When an amendment to an amendment is moved, the amendment sought to be amended shall, so long as the amendment by which it is sought to be amended is under discussion , to be deemed to be the substantive proposition before the Assembly .

(4) An amendment on a question shall not be inconsistent with a previous decision on the same question.

(5) An amendment in the alternative shall not be moved.

(6) An amendment to an amendment to an amendment shall not be moved.

(7) The Speaker may disallow any amendment which is in his opinion frivolous.

(8) (*a*) Notice of every amendment shall be sent to the Secretary three clear days before the date on which the motion is made.

(b) No notice of an amendment to an amendment is required."

امنڈمنٹس کے سلسلہ میں اتنی پروویژنس موجود ھیں ۔ ھمارے رولس (۲۲۶) کے تحت پریویلیجس کمیٹی کی رپورٹ ھاؤس میں آنے کے بعد ھرممبر کو ادھیکار ھے کہ اس میں امنڈمنٹ دے کہ اسکوری کمٹ کیا جائے تاکہ اوس پر ری کنسیڈریشن ھوسکے ۔ چنانچہ اس میں خواھش کی گئی ھے کہ ......

"That the matter be recommitted to the Privileges Committee for its reconsideration and report".

اسی غرض سے درخواست پیش کی گئی ھے کہ اس کیس پر ری کنسیڈ ریشن کرنے کے لئے کمیٹی میں بھیجا جائے ۔ جب رپورٹ ھاؤس کے سامنے آئی ھے تو آنریبل ممبر کو اس کا ادھیکار ھے کہ ری کنسیڈریشن کے لئے امنڈمنٹ رکھی جائے ۔ یہ بات اور ھے کہ ھاؤس اسکی اجازت نہ دے ۔ اس امنڈمنٹ کے متعلق یہ ڈسیژن تو نہیں ھوا ھے کہ آیا یہ ریلیونٹ ھے یا کیا ۔ اس وجہ سے میں عرض کرونگا کہ جو امنڈمنٹ آئی ھے اوسکو ھاؤس کے سامنے رکھا جانا چاھئے اور اس پر ڈسکشن کا موقع ملنا چاھئے ۔

ھاؤس چاھے تو اس کو رجکٹ ( Reject ) کریگا یا قبول کرے گا ۔ آنریبل ممبر کنسرنڈ یہ محسوس کر رھے ھیں کہ اس پر ڈسکشن ھونا چاھئے ۔ اسلئے ٹیکنیکلی اس کو رول آوٹ نہیں کرنا چاھئے اور نہ کیا جاسکتا ۔ لہذا اس پر ڈسکشن ھوسکتا ھے اور ھاؤس اپنی رائے دے سکتا ھے ۔ البتہ جیسا کہ اس سے پہلے آپ نے آخری جملہ ڈلیٹ کرنے کے متعلق فرمایا تھا ۔

مسٹر اسپیکر ۔ میں نے نہیں کہا I am not here to give any advice.

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ آپ نے اسکو ایکولرائز کرنے کا مشورہ دیا تھا ۔ میں یہ سجسٹ کرونگا کہ اس امنڈمنٹ پر بحث کرنے کا موقع دیا جائے ۔ وہ کنسیڈر ھوگا یا نہیں ھوگا ، ھاؤس طے کرلیگا ۔

مسٹر اسپیکر ۔ آپ نے جس پروسیڈنگ ( Proceeding ) کا حوالہ دیا ھے میں نے اسے منگوایا ھے ۔

In the meantime, the Chief Minister wants to make a statement regarding the cholera epidemic. He will now do it.

*Statement by Shri B. Ramakrishna Rao re : the epidemic of Cholera in the State.*

**شری بی - رام کشن راؤ** - آج ایک سوال اڈجرنمنٹ موشن کے سروپ میں شائد اٹھایا گیا تھا - اس وقت عالیجناب نے اسکو نامنظور کرتے ہوئے یہ کہا تھا کہ رزولیوشن کی شکل میں اسکو پیش کیا جائے تو اسکی اجازت دیجائیگی -

**مسٹر اسپیکر** - ایسا نہیں بلکہ یہ کہا تھا کہ اجازت دینے کے بارے میں غور کرونگا -

**شری بی - رام کشن راؤ** - غور کرونگا ، یہ عالیجناب نے فرمایا تھا - چونکہ جو سوال اٹھایا گیا تھا وہ کافی اھمیت کا حامل ھے اور اس سلسلہ میں یہ کہا گیا کہ حکومت کی طرف سے جو تدابیر کالرا ( cholera ) کو روکنے کے لئے اختیار کی جانی چاھئے تھیں وہ اختیار نہیں کی جارھی ھیں اور بعض مقامات پر یہ کہا گیا کہ اسکا روکنا ھمارے بس سے باھر ھے - آپ جو چاھیں کرلیجئے اس ھاؤس میں یہ کہا گیا کہ بجز اسکے کوئی چارہ نہیں کہ اس مسئلہ کو ایک موشن کے ذریعہ ھاؤس میں پیش کیا جائے - اسلئے میں یہ ضروری سمجھتا ھوں کہ حکومت کی طرف سے اس بارے میں ایک اسٹیٹمنٹ دیا جائے تاکہ آنریبل ممبرس کی تشویش دور ھوسکے - یہ بات قابل تعریف ھے کہ ھمارے آنریبل ممبرس دردمند دل رکھتے ھیں - اسلئے انکی تشویش دور کرنے اور معلومات کی خاطر جو انفرمیشن میں نے ابھی لایا ھے وہ ھاؤس کے سامنے رکھنا چاھتا ھوں جس سے یہ بھی معلوم ھوگا کہ آیا اس اسٹیٹمنٹ کی ضرورت ھے یا نہیں - کریم نگر میں مختلف مقامات پر اور سرسلہ تعلقہ میں ھیضہ پھوٹ پڑا ھے - وھاں کے مڈیکل آفیسر اور انکے اسسٹنٹ آفیسر کافی پھرتی کے ساتھ کام کر رھے ھیں اور وہ علاقہ انڈر کنٹرول (under control) ھے - جگتیال کا علاقہ بھی انڈر کنٹرول ھے اور اینٹی کالرا کیمپین (Anti-cholera Campaign) پھرتی کے ساتھ چلایا جا رھا ھے - تعلقہ کریم نگر ۲۶ - اگسٹ تک ھی پورا کنٹرول میں آگیا ھے اسکے بعد کوئی اٹاکس (Attacks) یا ڈیتھس (Deaths) نہیں ھوئے - حضورآباد تعلقہ بھی انڈر کنٹرول ھے - حضورآباد دواخانہ کا کمپونڈر خود ھی کالرا سے فوت ھوا - وھاں ایک دوسرا کمپونڈر فوراً ھی بھیجدیا گیا ھے - اس خصوص میں جو انتظامات کئے گئے ھیں وہ کافی سیٹسفیا کٹری (Satisfactory) ھیں - ھلتھ انسپکٹر متعینہ کویداپلی میں اٹاچ (Attach) کیا گیا ھے کیونکہ وھاں کے ھلتھ انسپکٹر خود ھیضہ میں مبتلا ھوئے تھے - لیکن وہ وقتیہ علاج ھونے سے بچ گئے - وھاں دن رات سرویس جاری ھے اور پریونٹیو میژرس (Preventive measures) اختیار کئے جا رھے ھیں - اسکے ساتھ ساتھ یہ بات بھی قابل تحسین ھے کہ وھاں کی ٹاون کمیٹی نے فنائل کا استعمال کرایا اور ڈس انفکشن کرایا ھے - میں اسکا بھی اپریسیشن ( Appreciation ) کرتا ھوں - وھاں اس سلسلہ میں ۱۰ ھزار کالرا ویکسینس ( cholera vaccines ) متھیلیٹڈ اسپرٹ

( Methylated Spirit ) - بلیچنگ باؤڈر وغیرہ یہ تمام چیزیں ڈسپاچ ( Despatch ) کی گئی ہیں - پرکال کے مڈیکل آفیسر کو بھی وہاں بھیجا گیا ہے -

اب سلطان آباد تعلقہ کے سلسلہ میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ شری کنڈل ریڈی ایم - ایل - اے - نے کالرا انسپکشن کے سلسلہ میں بہت کچھ کام کیا ہے اور مڈیکل ڈپارٹمنٹ کو سلطان آباد کے پندرہ مواضعات کے بارے میں نوٹ لکھا - مڈیکل منسٹر صاحب کی تجویز کے بعد وہ ہمارے عہدہ داروں کو وہاں ۱۱ - سپٹمبر کو ۳ بجے لے گئے - یہاں سے دوائیں بھی بھیجی گئی ہیں اور پہلی اویل ایبل ٹرین ( Available Train ) سے ہلتھ آفیسر کو بھیجا گیا ہے - دوسرے انسپکٹرس بھی بھیجے گئے ہیں - آنریبل شری کنڈل ریڈی اور انکے ساتھی کاریہ کرتا ؤں نے بھی انکے ہمراہ رہکر یہ انتظام خود دیکھا ہے -

کٹا پلی میں بھی انٹی کالرا کمپین جاری کیا گیا ہے - انا کولیشن ورک ( Inoculation work ) اور باؤلیوں وغیرہ کے ڈس انفکشن ( Disinfection ) کا کام کیا جا رہا ہے - وہاں اکثر جگہ ڈس انفکشن کا کام کیا جاچکا ہے آج صبح ہاؤس میں اڈجرنمنٹ موشن پیش ہونے سے قبل کالرا ویکسین کا اسٹاک وہاں بھیجا گیا ہے تاکہ کام موثر طریقہ پر کیا جاسکے کیونکہ یہ شکایت کی جا رہی تھی کہ کالرا ویکسین زیادہ مقدار میں نہیں ہیں - اس طرح پدا بلی سے بھی شکایت آئی تھی - وہاں بھی سیول سرجن کو حکم دیا گیا کہ وہاں جائیں اور موثر انتظامات کریں - انکی جو رپورٹ آئی ہے اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہاں ایپڈمک ( Epidemic ) کنٹرول میں ہے - انہوں نے وہاں کے ایم - ایل - اے - کا ایک اسٹیٹمنٹ بھی بھیجا ہے - جو ورک انہوں نے کیا ہے وہ نہایت ہی قابل اطمینان ہے - سینیٹری انسپکٹر ( SanitaryInspector ) جو میونسپالٹی کا ملازم ہوتا ہے وہ بھی کام کر رہا تھا - لیکن کسی وجہ سے اس نے جب کام کرنے سے انکار کیا تو اسکو معطل کیا گیا - موبائل یونٹ کو بھی وہاں بھیجا گیا ہے - اس ٹاؤن کی سینیٹری کنڈیشن ( Sanitary Condition ) جو پہلے قابل اطمینان نہ تھی اس امرجنسی ( Emergency ) کے نتیجہ کے طور پر اوسے زیادہ بہتر بنانے کی کوشش کی جا رہی ہے - لوکل کانگریس کمیٹی کے سکریٹری نے بھی اس کام کو دیکھا ہے - افسوس ہے کہ آج کی تاریخ تک ۴۰ - ۵ ڈیتھس ( Deaths ) ہوئے ہیں - لیکن اب ایپڈمک ( Epidemic ) انڈر کنٹرول ( under control ) ہے - یہ ہماری اپ ٹوڈیٹ ( Up-to-date ) اطلاع ہے - کریم نگر ضلع کی حدتک میں نے یہ بیان کیا ہے جسکے متعلق . . . . . .

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - کیا آنریبل چیف منسٹر وہاں کی ڈیلی رپورٹ دے سکتے ہیں ، کہ کتنے اٹاکس ( Attacks ) ہوئے اور کتنے کیازولٹیز ہوئے ؟

انڈر کنٹرول کے معنے کیاڈتھس رک گئے ھیں یا ابھی ہو رہے ھیں کیونکہ مبہم طور پر ایسا کہہ سکتے ھیں کہ کنٹرول میں ھے ؟

**شری بی - رام کشن راؤ** - اس کا اسٹیٹمنٹ میں پیش کرونگا - میں اس رپورٹ کی بناء پر یہ کہہ رہا ہوں - اس سے اتنا تو صاف ظاھر ھے کہ اموات کم سے کم ہو رہے ھیں - اگر زیادہ ہوتے تو انڈر کنٹرول نہیں کہہ سکتا تھا - اس میں چھپانے کی کوئی بات نہیں ھے - یہ آسانی ھے - سلطانی فائدہ کی کوئی بات نہیں ھے -

**شری وی - ڈی - دیشپانڈے** - اسٹاٹسٹکس ( Statistics ) ھاؤس کے سامنے پیش کرنا اس وجہ سے ضروری ھے کہ ھمارے سامنے تعداد بہت زیادہ بتلائی گئی ھے -

**شری بی - رام کشن راؤ** - اسٹاٹسٹکس چاھے ویکلی ( Weekly ) ہوں یا ڈیلی ( Daily ) جو میرے پاس اویل ایبل ( Available ) ہوں میں بتلاؤں گا - وائرلس میسیج ( Wireless message ) بھی دلایاجائیگا اور فیگرس معلوم ہوں تو میں ھاؤس کو بتلاونگا -

**مسٹر اسپیکر** - اس سلسلہ میں میں ھاؤس کو یہ اطلاع دونگا کہ میرے پاس اس بارےمیں ایک شارٹ نوٹس کوئسچن آیا ھے جسکو پیش کرنے کےلئے میں نے اجازت دی ھے - ضابطہ کے لحاظ سے منسٹر کو کچھ وقت جواب کے لئے دیا جائیگا - اس وقت اسٹاٹسٹکس سے متعلق جواب بھی دیا جائیگا -

**شری بی - رام کشن راؤ** - کریم نگرضلع کی حدتک جو واقعات دستیاب ہوسکے میں نے عرض کئے ھیں - اسکے علاوہ ملک میں جہاں فلڈس ( Floods ) کی وجہ سے ۲۲ مواضعات متاثر ہوئے اور جسکی اطلاع ھمیں کچھ دیر بعد ہوئی وھاں بھی کچھ اٹاکس ہوئے - لیکن جو نہی اطلاع ملی ویکسینس اور بلیچنگ پاؤڈر وغیرہ کا اسٹاک بھیجدیا گیا ھے - وھاں کے پبلک ورکرس بھی اس سلسلہ میں کام کر رہے ھیں -

گرمٹکال جو ضلع گلبرگہ میں ھے اس سے متعلق آفیشل ذریعہ سے ھمیں اطلاع ملی ھے کہ وھاں ۳۰ - ۰۵ تک ڈیلی ڈتھس ( Daily deaths ) ہوئے - اس اطلاع پر فوراً ڈاکٹر کو وھاں بھیجا گیا ھے اور ضروری دوائیں بس کے ذریعہ بھیجی گئی ھیں - سیول سرجن کو وائر کے ذریعہ اطلاع دیگئی ھے - ابھی سیول سرجن کی رپورٹ نہیں آئی - لیکن ایک آنریبل ممبر شری جگناتھ راؤ چنڈرکی جو آج ھی آئے ھیں انکی زبانی مجھے معلوم ہوا ھے کہ حالات ابھی پوری طرح انڈر کنٹرول نہیں ھیں - انا کولیشن ( Inoculation ) اور ڈس انفکشن ( Disinfection ) کا کام کیا جا رہا ھے - لیکن وھاں بلیچنگ پاؤڈر اور ویکسین کی زیادہ ضرورت ھے - ابھی دو پہر میں مجھے اطلاع ملی

اور میں نے ڈائرکٹر میڈیکل ڈپارٹمنٹ کو حکم دیا ہے کہ آج ہی ضروری دواوں کی
فرش سپلائی ( Fresh Supply ) ڈسپاچ ( Dispatch ) کی جائے -
مجھے امید ہے کہ شائد ایک دو دن میں وہ مقام بھی انڈر کنٹرول آجائیگا - کالرا ڈتھس
( cholera deaths ) اسقدر سڈن ( Sudden ) ہوتے ہیں کہ وتھ ان ٹوئنٹی فور
اورس ( Within 24 hours ) بہت زیادہ اموات واقع ہو جاتی ہیں اور انہیں روکنے
کا کوئی موقع ہی نہیں رہتا - یہ پلیگ کے مقابلہ میں بہت زیادہ اور جلد متاثر کرنے والا
مرض ہے اور جو انیشل ڈتھس ( Initial deaths ) ہوتے ہیں ان پر کنٹرول
کرنے کا مڈیکل یا ھلتھ ڈپارٹمنٹ کو کوئی موقع ہی نہیں رہتا - انکے پہنچنے تک
کئی اموات واقع ہو جاتی ہیں - اس وجہ سے نہایت افسوس کے ساتھ کہہ رہا ہوں کہ
گرمنکال میں قریب قریب ایک سو ڈتھس ہوئے ہیں - اسکو کنٹرول میں لانے کی کوشش
کی جا رہی ہے - میں نے کلکٹر گلبرگہ کو بھی ٹیلیگرام دیا ہے کہ وہ خود وہاں جائیں
اور جو بھی ضروری تدابیر ہوں اختیار کی جائیں -

نظام آباد میں بھی کالرا ہوا تھا - لیکن بہت جلد وہ کنٹرول میں آگیا ہے - میں
آپکو یہ بتلاسکتا ہوں کہ کالرا اپیڈمک نہ صرف حیدرآباد اسٹیٹ میں ہے بلکہ ماہ جولائی
سے حیدرآباد اسٹیٹ ، بمبئی اسٹیٹ ، مدراس اسٹیٹ اور مدھیہ پردیش اور آس پاس میں
ہر جگہ ہے - لیکن کمپیاریٹیولی ( Comparatively ) ہمارے پاس کم ہے - یہ
خوش قسمتی ہے کہ بمبئی ، مدراس اور مدھیہ پردیش کے مقابلہ میں ہمارے پاس اٹاکس
اور ڈتھس دونوں بھی کم تعداد میں ہوئے - میرے پاس فیگرس ہیں - لیکن میں نہیں
سمجھتا کہ انہیں پڑھکر ہاؤس کا وقت ضائع کروں - مختصر طور پر فیگرس یہ ہیں -

| | اٹاکس | ڈتھس |
|---|---|---|
| مدھیہ پردیش | ۳۳۶۰ | ۱۷۰۲ |
| مدراس | ۳۳۰۹ | ۱۶۳۰ |
| بمبئی | ۲۲۰۳ | ۸۲۰ |
| حیدرآباد (۱۷-۸-۵۳ع تک) | ۸۶۱ | ۳۸۵ |

آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن نے مجھ سے ابھی دریافت کیا ہے کہ اگر اکچویل
ڈتھس کی تعداد بتلائی جائے تو اچھا ہے - کل میں اسکی کوشش کرونگا کہ اسٹاٹسٹکس
بتلائے جائیں -

***Shri V.D. Deshpande*:** Mr. Speaker, Sir, We are glad that the Chief Minister has made a statement before the House regarding the cholera epidemic. I request you, Sir, that the House be given a chance to express its openionon the statement. I believe that it is also a convention that when a statement is made before the House, when it considers necessary, the House

can discuss such a statement. I would, therefore, request that sometime—an hour or two, whatever time may be convenient——may be fixed for tomorrow to discuss the statement of the Chief Minister. In the meanwhile, the Chief Minister may be able to get the necessary figures. The Government may thus be made aware of the feelings of the Members of the House, whether adequate relief has been sent to the concerned areas, etc.

*Mr. Speaker :* I shall consider the suggestion after I receive the figures from the Chief Minister.

The House then adjourned till Two of the Clock on Tuesday, the 15th September, 1953.

---